36:سورة یس

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | رکوع نمبر | آیات شمار | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 36 | سُوۡرَةُ يٰسٓ | مکی | 5 | 83 | 22 23 | وَمَنۡ يَّقۡنُتۡ ، وَمَا لِیَ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

آیات نمبر 1 تا 12 میں رسول اللہ (ﷺ) کو تشفی کہ یقیناً آپ ہمارے رسول ہیں، یہ قرآن آپ پر نازل کیا گیا ہے تاکہ آپ ان لوگوں کو خبردار کر دیں جن کے آباواجداد کے پاس کوئی رسول یا کتاب نہیں آئی تھی۔ ان میں سے بہت سے لوگ گمراہی میں اتنی دور جا چکے ہیں کہ اب وہ ایمان نہیں لائیں گے۔ ہم ہر شخص کے اعمال کی تفصیل ایک واضح کتاب میں لکھ رہے ہیں

يٰسٓ ﴿۱﴾ یا، سین (ان حروف مقطعات کے حقیقی معنی اللہ اور رسول اللہ ﷺ ہی جانتے ہیں) وَالۡقُرۡاٰنِ الۡحَكِيۡمِ ﴿۲﴾ اِنَّكَ لَمِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿۳﴾ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿۴﴾ قسم ہے قرآن حکیم کی، بے شک آپ ہمارے رسولوں میں سے ہیں اور بالکل صحیح اور سیدھے راستہ پر قائم ہیں تَنۡزِيۡلَ الۡعَزِيۡزِ الرَّحِيۡمِ ﴿۵﴾ یہ قرآن اللہ کی طرف سے نازل کیا گیا ہے جو بہت زبردست لیکن ہر وقت رحم کرنے والا ہے لِتُنۡذِرَ قَوۡمًا مَّاۤ اُنۡذِرَ اٰبَآؤُهُمۡ فَهُمۡ غٰفِلُوۡنَ ﴿۶﴾ تاکہ آپ ان غفلت میں پڑے ہوئے لوگوں کو خبردار کر دیں جن کے آباواجداد کو کسی رسول کے ذریعہ متنبہ نہیں کیا گیا تھا لَقَدۡ حَقَّ الۡقَوۡلُ عَلٰٓى اَكۡثَرِهِمۡ فَهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ﴿۷﴾ ان میں سے اکثر لوگ وہ ہیں جن کے اعمال کے باعث ہماری طرف سے ان پر عذاب لازم ہو چکا ہے، سو اب وہ ایمان نہیں لائیں گے اِنَّا جَعَلۡنَا فِىۡۤ اَعۡنَاقِهِمۡ

اَغۡلٰلًا فَهِیَ اِلَى الۡاَذۡقَانِ فَهُمۡ مُّقۡمَحُوۡنَ ۝۸ بیشک ہم نے ان کی گردنوں میں

طوق ڈال دیئے ہیں جو ان کی ٹھوڑیوں تک پہنچ گئے ہیں اس لئے ان کے سر اوپر اُٹھے

رہ گئے ہیں وَجَعَلۡنَا مِنۡۢ بَيۡنِ اَيۡدِيۡهِمۡ سَدًّا وَّمِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا

فَاَغۡشَيۡنٰهُمۡ فَهُمۡ لَا يُبۡصِرُوۡنَ ۝۹ ہم نے ایک دیوار ان کے آگے کھڑی کر دی

ہے اور ایک ان کے پیچھے اور ان کو ایسے ڈھانپ دیا ہے کہ وہ کچھ نہیں دیکھ سکتے وَ

سَوَآءٌ عَلَيۡهِمۡ ءَاَنۡذَرۡتَهُمۡ اَمۡ لَمۡ تُنۡذِرۡهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ۝۱۰ اے پیغمبر

(صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ انہیں ڈرائیں یا نہ ڈرائیں ان کے لئے یکساں ہے، یہ لوگ اب ایمان

نہیں لائیں گے اِنَّمَا تُنۡذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكۡرَ وَخَشِىَ الرَّحۡمٰنَ

بِالۡغَيۡبِ ۚ فَبَشِّرۡهُ بِمَغۡفِرَةٍ وَّاَجۡرٍ كَرِيۡمٍ ۝۱۱ آپ تو صرف ایسے شخص ہی کو

خبر دار کر سکتے ہیں جو نصیحت پر عمل کرے اور بغیر دیکھے اُس اللہ سے ڈرے جو بہت

مہربان ہے، سو ایسے شخص کو مغفرت اور بہت عمدہ اجر کی خوشخبری سنا دیجئے اِنَّا

نَحۡنُ نُحۡىِ الۡمَوۡتٰى وَنَكۡتُبُ مَا قَدَّمُوۡا وَاٰثَارَهُمۡ ؕ یقیناً ہم ایک دن سب

مُردوں کو زندہ کریں گے اور جو اعمال انہوں نے آگے بھیجے ہیں وہ ہم لکھ رہے ہیں اور

وہ اچھے برے اعمال بھی جن کے اثرات ان کے بعد بھی باقی رہتے ہیں وَكُلَّ شَىۡءٍ

اَحۡصَيۡنٰهُ فِىۡۤ اِمَامٍ مُّبِيۡنٍ ۝۱۲ اور ہم نے ہر چیز کی تفصیل کو لوح محفوظ میں جمع کر

دیا ہے رکوع [1]

